دے رہے جن کی وہ متقاضی ہیں۔

**ازالہ:** حدیث کی صحت وضعف کی بنیاد علم جرح وتعدیل اور اسماء الرجال پر ہے، لہٰذا اس سلسلے میں جب تک وہی احتیاط اختیار نہیں کی جائے گی جو کسی حدیث کو صحیح یا ضعیف قرار دینے کے وقت کی جاتی ہے تو اس فن کے ساتھ انصاف نہیں ہو سکے گا، یعنی یہ دونوں لازم وملزوم ہیں۔ عجیب وغریب مثالیں بیان کرنے والوں سے عرض ہے کہ کیا العلل الکبیر یا سؤالات أبی داود الآجری: جاہلی اشعار، عمومی واقعات یا عام صحافیوں سے متعلق کتابیں ہیں کہ اصولوں سے انحراف کرتے ہوئے جیسے تیسے ان کو قبول کرلیا جائے۔ ان کتب میں ایسے مباحث ہیں کہ جن کی بنیاد پر کسی راوی کو ثقہ یا ضعیف اور کسی روایت کو صحیح یا ضعیف قرار دیا جا سکتا ہے۔ جس فن پر علم حدیث کی بنیاد کھڑی ہے اسے کمزور کر کے کس علمی ہمدردی کا اظہار کیا جا رہا ہے؟ ''خدمتِ حدیث کی آڑ'' کا طعنہ دینے والے خود کن لوگوں کے لیے راہ ہموار کر رہے ہیں؟ ہمارے نزدیک اس اہم اور بنیادی فن کو عام فنون کے ساتھ جوڑنا، ناانصافی اور ظلم کے مترادف ہے۔

## خبیب صاحب کی بوکھلاہٹ:

خبیب صاحب نے اپنے مضمون کے شروع میں سند سے متعلق لمبی تمہید باندھی جس میں لکھتے ہیں: ''صحت کتاب کی چند شرائط ملاحظہ فرمائیے ......... ناسخ یا مالک مخطوط سے مولف تک سند صحیح، حسن یا کم از کم قابل اعتبار ہو......... مولف تک متصل سند کا وجود''

(الاعتصام: شمارہ ۲۴ ص ۲۱، ۲۲)

اور مضمون کے آخر میں لکھتے ہیں: ''اگر اسنادی حیثیت ہی کو صحت کتاب کی شرط قرار دیا جائے تو اس کتاب کے علاوہ دیگر کئی ایسی کتب سے ہاتھ دھونا ہوں گے......'' (الاعتصام: شمارہ ۲۶ ص ۲۸)

یعنی صحت کتاب کے لیے سند شرط ہے بھی اور نہیں بھی .........؟؟

ع خود ہی اپنی اداؤں پہ ذرا غور کریں

قارئین کرام! ہم نے اختصار کو مدنظر رکھتے ہوئے مقالہ ''سند کتاب اور منہج محدثین'' کا جائزہ لیا ہے۔ اللہ رب العزت کی توفیق سے اس موضوع پر تفصیل کے ساتھ بھی لکھیں گے۔ ان شاء اللہ